# خاتمة الکتاب

۹۱ لئیم کی پہچان یہ ہے کہ معقول ہونے پر عداوت کرے۔

۹۲ بادشاہونکو سخت بچنا ہے تاکہ غفلت مین دوسرے کا محتاج نہو

۹۳ آزاد مزاج وہ ہے جو ادنے لوگونکی باتون پر زیادہ صبر کرے بہ نسبت اغنیا اور اعلے درجے کے لوگون کے۔

۹۴ شریف وہ ہے جو ضعیفونکا کام قوت دارون سے زیادہ کرے

۹۵ چار وقتون مین النفس جلد مغلوب ہوجاتا ہے۔ (۱) غصہ کا روکنا (۲) تنگدستی کی حالت (۳) نادانون کی نصیحت (۴) بحث مین تمسخر۔

۹۶ دوستی اوس سے کرنا چاہیے جو تین چیزون سے باز رہے (۱) عیش وطرب سے (۲) مکروفریب وکبر وغرور سے (۳) پست ہمتی و دون طبعی سے

۹۷ ایسے شخص کی مدح کیا جو اچھے برے پر اعتماد نکرے۔

۹۸ حاکم کو مجرمون پر رحم کرنا چاہیے کہ اگر وہ نہوتے تو یہ سند حکومت نہ پاتا۔

۹۹ دوست کی رائے تیرے واسطے تیری رائے سے بہتر ہے کہ وہ تیری خواہش سے خالی ہے۔

۱۰۰ بڑی حسرت کا مقام ہے اوس عقیل پر جسکا جاہل حاکم ہو

# خاتمۃ الکتاب

اور اوس مرد قوی پر جو بچہ ضعیف مین ہو- اور اوس
کریم پر جو لیئم کا محتاج ہو-
اسکے سوا افلاطون کی ایک کتاب خاص نصیحت مین ہے جسمین
بہت عمدہ عمدہ اخلاق تحریر کیئے ہین جسکا نام **الفاظات
افلاطون** ہے اور بعض بعض علمانے اوسکا ترجمہ بھی کیا ہے
بخیال تطویل انہین سو نصیحتون پر اکتفا کیگئی- یہانتک بیان
کرکے حکیم صاحب نے اجازت چاہی بادشاہ نے اشارہ
کیا ستّرہ پارچہ کا خلعت حاضر ہوا جیغہ دستار اپنے ہاتھ سے
حکیم صاحب کے سر پر رکّھا کلمات معذرت بیان کیے
اور کہا کہ آپکا تشریف رکہنا اس شہر مین موجب برکت ہے
مدرسہ شاہی مین سکونت فرمائیے افاضات علمی سے عالم کو
فیضیاب کیجیے بندہ ہر طرحسے خدمت کو حاضر ہے حکیم صاحب
رخصت ہوے زر نقد عمال و خدام شاہی کو تقسیم کیا خلعت
پہنے ہوے فرودگاہ پر تشریف لائے قدردانی بادشاہ کا
عالم مین شہرہ ہو گیا آجتک اوسکا تذکرہ باقی ہے-



# عذر مولف

عذر مولف

شکر صد شکر اوس کریم کارساز کا جسکے فضل وعنایت سے فقیر نے
ان جلسون کو تمام کیا اور کتاب کے خاتمہ کا سرانجام کیا ہرچند مضامین
عالی اور مطالب دقیقہ کا اردو مین لانا اور اصطلاحات و رموز حکمت کا
سمجھانا خالی از دقت و زحمت نہ تھا مگر جو امر فقیر کے امکان مین
تھا اور میرے قوائے بشری کے احاطہ سے ہوسکتا تھا اوسمین
دریغ نہین کیا اور حتی الامکان استقصای جزئیات و تشریح ضروریات مین
سعی وافر و جہد خاطر کی بہت سے مطالب از سر نو اضافہ کیے
اور بہت سے مضامین ذیل تراجم مین بڑہائے دلچسپی کا بھی خیال
رکھا اور روانی و سلاست کو بھی بالکل ہاتھ سے جانے نہین دیا
حل مطالب مین اگر ایک فقرے کے دس ہوگئے تو پروا نہین کی اور
غرض تھا وضوح مین اگر تطویل سے تلخیص کی نوبت آئی تو اعتنا نہین کیا
کہ اصل نظر تو غرض پر تہی ترجمہ لفظی مقصود نہ تھا جیسا حضرت مصنف نے
کتاب الطہارات کی طرف نسبت ترجمہ دی ہی جا بجا انکی ترتیب اور
ہیئتی ترتیب مین زمین و آسمان بلکہ آسمان و ریسمان کا فرق ہوگیا ہی
یعنی سہل ہی تاکہ وقت مضامین و نکات حکمیہ کا آسان ہو کیونکہ
مترجم کی غایت اگر عدم اغلاق مطالب نا گوار خاطر ہو تو فقیر کو معذور رکھیے

# عذر مولف

معاف فرمائین اور اگر کسی سہو و نسیان عبارت پر اطلاع ہو تو عجلت تحریر
کثرت اشتغال کو نظر مین لائین کہ ایسے وقت مین یہ کتاب تصنیف ہوئی ہے
کہ ہجوم افکار و تواتر انتشار سے نفس راست کرنا دشوار تھا معلوم نہین کسطرح سے
اس کتاب کو بائے بسم اللہ سے تائے تمت تک پہونچایا اور کس توفیق غیبی نے فاتحہ
سے خاتمہ دکھلایا اوسی کیطرف الحاح والتجا ہے کہ بار الٰہا تو عالم الغیب ہے
دلونکا حال خوب جانتا ہے کہ محض خیرخواہی و بہتری تیرے مخلوقات
کی مقصود ہے پس ترویج و اشاعت و مرغوبی اسکی انظار اہل خرد مین
تیری ہی اعانت سے ہوگی اور تیری ہی استمداد پر مجھے تکیہ ہے پھر اسکے
امیدوار ہون کہ مجھے اسکے عمل کی توفیق عنایت کر اور میرے
دونون نور نظر اور میرے جملہ اعزا و اقارب کو اسکا پابند کردے
اور جو شخص اس کتاب کو بنظر انصاف و رغبت ملاحظہ فرمائے
اور اس بندۂ ذلیل کی اس نذر قلیل کی قدر کرے اوسکی عزت
و حرمت کا تو حامی ہو اوسکو دین و دنیا مین تو کامل ترقی عنایت
فرما اور اس کتاب کے ثمرات کا عمدہ ذائقہ اوسکو چکھا وآخر
دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ
مُحَمَّدٍ وَّ ذُرِّیَّتِہِ الْمُنْتَجَبِیْنَ مِنْ یَّوْمِنَا ہٰذَا اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ۰

بماہ رجب سنہ ۱۳۰۲ ہجری مطابق ماہ مئی سنہ ۱۸۸۵ء صورت اختتام پذیرفت

